| محاوره | معني | جملے میں استعمال |
|---|---|---|
| عمل کرنا | کام کرنا | بزرگوں کی نصیحت پر ہمیشہ عمل کرنا چاہئے۔ |
| عش عش کرنا | حیران ہونا | تماشا دیکھ کر سب بچے عش عش کر اٹھے۔ |
| عید کا چاند ہونا | بہت کم ملنا | تم تو عید کا چاند ہو گئے کہ ملنے سے بھی گئے۔ |
| عقل دنگ رہ جانا | حیران ہونا | مداری کے کر تب دیکھ کر عقل دنگ رہ گئی۔ |
| غرور کرنا | تکبر کرنا | غرور وتکبّر کر نا ذات باری کو پسند نہیں۔ |
| غضب ڈھانا | زیادتی کرنا | یہ کیا غضب ڈھایا کہ تصویر ہی پھاڑ دی۔ |
| فراہم کرنا | دے دینا | ماں باپ اولاد کو سب کچھ فراہم کرتے ہیں۔ |
| قابل دید ہونا | دیکھنے کے قابل ہونا | دلی میں جامع مسجد قابل دید ہے۔ |
| کش مکش ہونا | ناراضگی ہونا | دونوں دوستوں کے درمیاں آج کل کش مکش ہو گئ ہے۔ |
| کمر باندھنا | ہمّت کرنا | قافلہ منزل کی طرف جانے کے لئے کمر باندھے تیّار ہے۔ |
| کام تمام ہونا | مر جانا | حرکت قلب بند ہونے سے اس کا کام تمام ہو گیا۔ |
| **کمر سیدھی کرنا** | آرام کرنا | ما ں جی نے کام سے فارغ ہو کر کمر سیدھی کی۔ |
| **کھوے سے** | بہت بھیڑ ہونا | بازار میں تو کھوے سے کھوا چھل رہا ہے |

| جملے میں استعمال | معني | محاورہ |
|---|---|---|
| | | **کھوا چھلنا** |
| کسی کو گزند پہچانا کوئی عقلمندی نہیں ہے۔ | نقصان پہچانا | گزند پہنچانا |
| بیوہ مشکل سے گزر بسر کر رہی ہے۔ | گزارہ کرنا | گزر بسر کرنا |
| بیماری کے بعد تو وہ گم سم ہی ہو گیا۔ | خاموش ہونا | گم سم ہونا |
| زلزلے سے زمین ومکاں لرزاٹھے۔ | کانپ جانا | لرزجانا |
| پھولوں کو دیکھ کر سب بچے لٹو ہو جاتے ہیں۔ | پسند کرنا | لٹو ہونا |
| گالی سن کر سہیل غصے سے لال پیلا ہو گیا۔ | غصہ کرنا | لال پیلا ہونا |
| آج کے کھیل سے سب لوگ لطف اندوز ہوئے۔ | خوش ہونا | لطف اندوز ہونا |
| اچھے لڑ کے پڑھائی میں محو رہتے ہیں۔ | مصروف ہونا | محو ہونا |
| کھیل میں ایک کو تو مات کھانی پڑتی ہے | شکست کھانا | مات کھانا |
| بچہ گم ہوا تو شہر بھر میں منادی کرائی گئی۔ | اعلان کرنا | منادی کرانا |
| کسی کا مذاق اڑانا بھی کوئی عقلمندی ہے۔ | چھیڑنا | مذاق اڑانا |
| کام چور آخر کار محروم رہ جاتے ہیں۔ | حاصل نہ کر سکنا | محروم رہ جانا |
| وہ نوکری کی تالاش میں مارا مارا پھرا۔ | در بدر پھرنا | مارا مارا پھرنا |

| جملے میں استعمال | معني | محاورہ |
|---|---|---|
| جیب کٹ گئی تو ہم منہ دیکھتے ہی رہ گئے۔ | حیران ہونا | منہ دیکھتے رہ جانا |
| انگور دیکھہ کر لومڑی کے منہ میں پانی بھر آیا۔ | لالچ کرنا | منہ میں پانی بھر آنا |
| ہمارا کسان بہت محنت کش ہے۔ | مشقت کرنا | محنت کش ہونا |
| علم نے ہمیں نئی دنیا دکھادی ہے۔ | نیا راستہ بتانا | نئي دنیا دکھانا |
| شکاری کا نشانہ خطا ہو گیا اور پرندہ اڑگیا۔ | درست نشانہ نہ لگنا | نشانہ خطا ہونا |
| بچے کی نیند اچٹ گئی اور بیدار ہوگیا۔ | نیند اڑ جانا | نیند اچٹنا |
| جھنڈا میدان جنگ میں نصب کردیا گیا۔ | گاڑنا | نصب کرنا |
| ہمیں اپنی زندگی اسلام کے لئے وقف کر دینی چاہئے۔ | چھوڑ دینا | وقف کرنا |
| بچے کی بات سن کر سب ہکا بکا رہ گئے | حیران ہونا | ہکا بکا رہ جانا |
| ہماری بہادر فو ج نے دشمن پر ہلہ بول دیا | حملہ کرنا | ہلہ بول ہونا |
| وہ ہوا کے گھوڑے پر سوار چلا جا رہا ہے۔ | تیز دوڑنا | ہوا کے گھوڑے پر سوار ہونا |
| دکان دار آج کر منہ مانگے دام مانگتے ہیں | مرضی کی قیمت | منہ مانگے دام مانگنا |

## "میرا تعارف"

" میرا نام رنا ہے ۔ میں فیکلٹی آف آرٹس میں اردو زبان پڑھتی ہوں ۔ میں زقازیق میں رہتی ہوں ۔ میرے والد سکول ٹیچر ہیں ۔ میری دو بہنیں ہیں ۔ ایک زقازیق اسکول میں پڑھتی ہے، اور دوسری زقازیق یونیورسٹی میں سائنس پڑھتی ہے ۔ میں عین شمس یونیورسٹی میں پڑھتی ہوں ۔ مجھے اردو زبان بہت پسند ہے۔ (کیونکہ) یہ زبان ثقافتی اعتبار سے بہت امیر ہے۔ اس کے علاوہ یہ عربی زبان سے بہت قریب ہے ۔ میں شعبۂ مشرقی زبانوں میں اردو زبان کے ساتھ ساتھ فارسی اور ترکی بھی پڑھتی ہوں ۔ میں ہوسٹل میں اپنی دو سہیلیوں کے ساتھ رہتی ہوں ۔ ایک کا نام فاطمہ ہے اور دوسرے کا نام آیات ہے ۔ میرا پسندیدہ مشغلہ کتب بینی ہے ۔ میں ہفتے میں ایک بار اپنے گھر جاتی ہوں ۔"

# حکایت

ایک شخص ڈاکٹر کے پاس گیا اور کہا کہ: "میرے پیٹ میں درد ہے"۔ ڈاکٹر نے پوچھا:" کل رات تم نے کیا کھایا تھا؟" اُس شخص نے جواب دیا: "جلی ہوئی روٹی" یہ سن کر ڈاکٹر اس کی آنکھ میں دوا ڈالنے لگا۔ اُس شخص نے کہا:" میرے پیٹ میں درد ہے، اور آپ آنکھ میں دوا ڈال رہے ہیں" ڈاکٹر نے جواب دیا: " اگر تمھاری آنکھیں کمزور نہ ہوتیں، تو تم جلی ہوئی روٹی کیوں کھاتے!"

# ہمارے نبی ﷺ

حَضرت مُحمّد ﷺ کے آخری رُسول ہیں۔ آپ ﷺ عرب کے مَشہُور شہر مکّہ میں پیدا ہوئے۔ آپ کے والد کا نام حضرت عبد اللہ تھا۔ وہ آپ کے پیدا ہونے سے چَنْد ماہ پہلے فوت ہو چکے تھے۔ آپ کے دادا کا نام حَضرت عبدُ المُطّلِب تھا۔ اُنھوں نے آپ کا نام مُحَمّد رکھا۔ جب آپ چھ سال کے ہوئے، تو آپ کی والدہ حَضرَت آمنہ فوت ہوگئیں۔ دو سال بعد آپ کے دادا جان بھی فوت ہوگئے۔ پھر آپ ﷺ اپنے چچا حضرت ابو طالب کے پاس رہنے لگے۔ اُنھوں نے آپ کو بہت پیار سے پالا۔

بچپن ہی سے آپ کی عادتیں بَہُت اَچھّی تھیں۔ آپ ہمیشہ صاف سُتھرے رہتے تھے۔ کِسی سے لڑائی جھگڑا نہیں کرتے تھے۔ ہَمیشہ سَچ بولتے تھے۔ آپ نے کبھی کِسی کو گالی نہیں دی۔

ہمارے نبی ﷺ جَب چالیس سال کے ہوئے، تو اللہ نے آپ ﷺ پر قرآن مجید اُتارا۔ قرآن مجید اللہ کی آخری کِتاب ہے۔

ہمارے نبی ﷺ لوگوں کو نیکی کی باتیں بتاتے تھے۔ بُرے کاموں سے روکتے تھے۔ آپ بَچّوں سے بہت پیار کرتے تھے۔ بَچّوں کے پاس سے گزرتے، تو اُنھیں سَلام کرتے۔ بَچّوں کو اپنے ساتھ سواری پر بٹھا لیتے۔ آپ اپنا کام اپنے ہاتھ سے کرتے۔ بازار سے سودا خرید لاتے۔ کپڑا پَھٹ جاتا، تو پَیْوَنْد لگا لیتے۔ غریبوں کے ساتھ بیٹھتے۔ اُن کے ساتھ کھانا کھا کر خُوش ہوتے۔

آپ ﷺ نے لوگوں کو اچھّی اچھّی باتوں کی تَعلِیم دی- آپ ﷺ نے بتایا کہ اللہ ایک ہے- وُہ سب سے بڑا ہے- اُسی کی عِبادت کرنی چاہیے- زِندگی اور مَوت اُسی کے ہاتھ میں ہے-

آپ ﷺ نے فرمایا کہ عِلْم حاصل کرنا ہر مُسلمان مَرد اور عَورت پر فَرْض ہے- ہَم اپنے پیارے نبی ﷺ کا حُکمْ مانتے ہیں-

# ایمانداری

حضرت عمر ﷺ مسلمانوں کے دوسرے خلیفہ تھے- وہ بہت سادہ زندگی گذارتے تھے، اور لوگوں کا بہت خیال رکھتے تھے- کوئی مصیبت میں ہوتا، تو اس کی مدد کرتے- اس کام کے لئے وہ رات میں بھی گھر سے باہر نکلتے-

ایک رات حضرت عمر ﷺ ایک گلی سے گزر رہے تھے- انہوں نے ایک عورت کی آواز سنی- وہ اپنی بیٹی سے کہہ رہی تھی: "بیٹی! اٹھو، دودھ میں پانی ملا دو"- لڑکی نے کہا: "دودھ میں پانی کیسے ملاؤں؟ خلیفہ نے کہا ہے: " دودھ میں پانی ملا کر مت بیچو"-

ماں نے کہا: " سب ہی لوگ دودھ میں پانی ملا کر بیچتے ہیں- اور پھر خلیفہ کہاں دیکھ رہے ہیں؟"- لڑکی نے جواب دیا: " خلیفہ نہیں دیکھ رہے ہیں، تو کیا ہوا خدا تو دیکھ رہا ہے! میں دودھ میں پانی نہیں ملاؤں گی" حضرت عمر ﷺ کو لڑکی کی بات پسند آئی- وہ اس کی ایمانداری سے بہت خوش ہوئے- دوسرے دن وہ اس کے گھر گئے، اور کہا: " آج سے تم میری بیٹی ہو"-

# آدمی کی تلاش

ایکـ شخص دن کے اُجالے میں شمع لے کر بازار میں چکر لگا رہا تھا۔ کسی نے اُس سے پوچھا: " دن کی روشنی میں چراغ ہاتھ میں لے کر کسے تلاش کر رہے ہو؟ اس نے جواب دیا : "میں آدمی کی تلاش میں ہوں- مگر وہ نہیں ملتا۔ اُس شخص نے یہ سن کر کہا: " جناب ! بازار میں تو آدمی ہی آدمی ہیں"- اُس نے کہا :" میں ایسے آدمی کو تلاش کر رہا ہوں- جو غصہ اور لالچ کے موقع پر بھی اپنے آپ پر قابو رکھے – اس شخص نے کہا: ایسا آدمی تو کم ملتا ہے- اس نے کہا:" مجھے ایسے ہی آدمی کی تلاش ہے-

# بوڑھے کا جواب

ایک بادشاہ کسی گاؤں سے گزر رہا تھا۔ اس نے دیکھا کہ ایک بہت بوڑھا شخص آم کا پودا لگا رہا ہے۔ بوڑھے کے سر اور داڑھی کے بال سفید تھے – اس کی کمر جھکی ہوئی تھی۔ ہاتھ اور پیر کانپ رہے تھے، مگر وہ بڑی لگن سے پودا لگا رہا تھا۔ بادشاہ نے بوڑھے سے پوچھا:" بابا اس پودے میں کب تک پھل آئیں گے؟ بوڑھے نے ادب سے جواب دیا: " حضور! بیس سال تو لگ ہی جائیں گے۔ بادشاہ نے پوچھا: "کیا آپ کو اُمید ہے کہ آپ اِس درخت کے پھل کھا سکیں گے"۔ بوڑھے نے جواب دیا:" نہیں حضور ، امید تو نہیں – اِس درخت پر پھل آنے تک شاید میں اِس دنیا میں نہیں رہوں گا"۔ بادشاہ نے حیرت سے پوچھا: " جس درخت کے پھل آپ نہیں کھا سکیں گے اُس کا پودا لگانے سے کیا فائدہ؟ ۔ " بوڑھے نے جواب دیا: "حضور! اگستاخی معاف، میرے باپ دادا نے جو پودے لگائے تھے، ان کے پھل میں آج کھا رہا ہوں۔ اب میں پودے لگا رہا ہوں تاکہ میرے بچے اِس کے پھل کھا سکیں۔ بادشاہ بوڑھے کے جواب سے بہت خوش ہوا، اور اُسے بہت سا انعام دیا۔ بوڑھے نے مسکراتے ہوئے کہا: "دیکھیں حضور! اِس پودے کے لگانے کا پھل مجھے آج ہی مل گیا۔

# ایماندار نوکر

ایک غریب اور نیک آدمی نے ایک امیر آدمی کے باغ میں نوکری کر لی- ایک دن مالک باغ میں آیا، اور کہا: "ہمارے لئے میٹھا انار لاؤ"- باغباں ایک بڑا خوش رنگ انار لے کر حاضر ہوا- مالک نے کھایا اور کہا: "یہ تو کھٹا ہے- ہم نے میٹھا انار لانے کو کہا تھا"- باغباں دوسرے درخت سے بڑا خوش رنگ انار توڑ لایا- مالک نے کھا کر دیکھا وہ بھی کھٹا تھا- اب تو مالک بہت ناراض ہوا اور کہا: "تم اتنے دن سے ہمارے باغ کی رکھوالی کر رہے ہو، اور ابھی تک یہ بھی نہیں جانتے کہ کس درخت میں میٹھے انار لگتے ہیں، اور کس میں کھٹے" – باغباں بڑی نرمی سے جواب دیا: "میں نہیں جانتا کہ میٹھے انار کا درخت کونسا ہے اور کھٹے انار کا کونسا-"

## سب کا خیال رکھنا چاہیے

مدینہ میں بنو سلمہ نے اپنے محلے میں ایک مسجد بنائی تھی- جس میں حضرت معاذ بن جبل ﷺ نماز پڑھاتے تھے- ایک دن عِشا کی نماز میں انہوں نے سورہٗ البقرہ پڑھی، جو قرآنِ پاک کی سب سے لمبی سورہ ہے- پیچھے کی صفوں میں ایک صاحب تھے، جو سارا دن کھیت میں کام کر کے آئے تھے، اور بہت تھکے ہوئے تھے – حضرت معاذ ﷺ کی نماز ابھی ختم نہ ہوئی تھی کہ وہ نیّت توڑ کر مسجد سے چلے گئے-

جب حضرت معاذ ﷺ کو خبر ہوئی، تو کہنے لگے کہ وہ منافق ہے- انہوں نے بھی یہ بات سنی- انہیں بہت رنج ہوا، اور وہ حضور ﷺ کے پاس آئے اور حضرت معاذ ﷺ کی شکایت کی-

رسول اللہ ﷺ نے حضرت معاذ ﷺ کو بلایا اور فرمایا: " چھوٹی سورتیں پڑھا کرو، کیونکہ تمھارے پیچھے نماز پڑھنے والوں میں سبھی قسم کے لوگ ہوتے ہیں، بوڑھے بھی اور وہ بھی جنہیں کوئی کام ہوتا ہے- تم کو سب کا خیال رکھنا چاہیے"-

## مکالمہ

**آنے والا:** السلام علیکم، آپ کے والد گھر میں ہیں ؟
**لڑکا:** وعلیکم السلام، جی نہیں – والد صاحب تو باہر گئے ہیں- آپ اندر تشریف لائیں-
**آنے والا:** کب تک واپس آئیں گے؟
**لڑکا:** شام تک آنے کو کہہ گئے ہیں-
**آنے والا:** مجھے ان سے ضروری کام تھا-
**لڑکا:** اگر آپ شام کو تشریف لائیں، تو ابّا جان ضرور ملیں گے-
**آنے والا:** ٹھیک ہے- میں شام کو آ جاؤں گا-
**لڑکا:** چائے تو پیتے جائیے-
**آنے والا:** شکریہ- اس وقت ذرا جلدی میں ہوں-
**آنے والا :** السلام علیکم-
**لڑکا:** وعلیکم السلام-

## سچا راستہ

زندگی میں صحیح راستے کا انتخاب کرنا جتنا ضروری ہے اتنا مشکل بھی - ہر انسان کی انفرادی زندگی بھی ہوتی ہے اور وہ سب کے ساتھ مل کربھی زندگی گزارتا ہے- یہ اس کی سماجی زندگی ہے- دونوں صورتوں میں اُسے زندگی گزارنے کا اپنا طریقہ اختیار کرنا پڑتا ہے- اسی طریقے کو سچّا راستہ کہتے ہیں- دھوکے بازی، جھوٹ اور لالچ کی عادتیں انسان کو خود غرض بنا دیتی ہیں، جو اِن عادتوں کو اختیارکرتا ہے وہ غلط راستے پرہولیتا ہے- ایمان داری، ہم دردی اور انکساری پرعمل کرنےکا مطلب ہے کہ آپ سچّائی کے راستے پر آگے بڑھ رہے ہیں- بےعملی اور کاہلی چھوڑکرسچّائی کے راستےکو پکڑے رہنا زندگی کا اولیں مقصد ہے- زندگی میں اس مقصد کی طرف چلنا ہی سچ کا راستہ ہے-

## (9) نو کا چکر

**ریم:** کیا بات ہے رامی اس قدر پریشان کیوں ہو؟
**احمد**: آج صبح میں بازار گیا تھا اور وہاں سے 9(نو) گدھے خریدے تھے-
**ریم:** پھر کیا ہوا؟
**احمد**: میں ایک گدھے پر سوار ہوا اور جب گِنے، تو صرف آٹھ گدھے تھے-
**ریم**: ارے! ایک گدھا کہاں چلا گیا؟
احمد: جب گدھے سے نیچے اتر کر گنا تو سب گدھے موجود تھے-
**ریم**: چلو اچھا ہوا کہ تمہارا گدھا واپس مل گیا اب ان کو لے کر جلدی سے گھر چلے جاؤ-
**احمد**: کیسے جاؤں- پھر جب ایک گدھے پر سوار ہو کر گنا تو ایک کم ہو گیا-
**ریم**: نہ آٹھ گدھے ہیں نہ نو مجھے تو پورے دس گدھے نظر آ رہے ہیں-
**احمد**: تمہیں دسواں کہاں سے نظر آنے لگا؟
**ریم**: نواں گدھا جس پر تم بیٹھے ہو اور دسواں وہ ہے جو نویں گدھے پر بیٹھا ہے-

# مکالمہ

آدمی: ذرا سنو تو میاں
لڑکا: فرمائیے۔
آدمی: مجھے پوسٹ آفس جانا ہے۔ کیا تم مجھے بتا سکو گے کہاں ہے؟
لڑکا: جی جناب، بس آگے چوک تک جائیے اور بائیں جانب مڑ جائیے تھوڑے ہی فاصلے پر پوسٹ آفس ہے۔
آدمی: بیٹے تمہارا شکریہ
لڑکا: جی، یہ تو میرا فرض تھا۔

# اچھی عادت، اچھی صِحّت

اچھی صحّت کے لیے ضروری ہے کہ ہم اچھی عادتیں اپنائیں- اس لیے رات کو جلدی سوئیں، صبح سویرے جاگیں- آپ دن بھر خوش رہیں گے-

منہ ہاتھ دھوئیں، نہائیں اور نماز پڑھیں- خود بھی صاف ستھرے رہیں- گھر کو بھی صاف ستھرا رکھیں-

ہر کام وقت پر کریں- وقت پر فیکلٹی جائیں- پڑھائی کے وقت دل لگا کر پڑھیں- پڑھتے ہوئے جُھک کر نہ بیٹھیں- چلتے وقت کندھے اور کمر سیدھی رکھیں- ہمیشہ سچ بولیں- اگر ساتھی کو سبق یاد نہ ہو، تو اس کی مدد کریں-

کھیل کے وقت خوب کھیلیں- کُھلی ہوا میں سیر کریں- ورزش کریں- سادہ غذا کھائیں اور صاف پانی پیئیں- پھل اور سبزیاں دھو کر کھائیں- زیادہ میٹھی یا زیادہ نمکین کھانا نہ کھائیں- کھانا کھانے کے بعد دانت ضرور صاف کریں- ناخن صاف رکھیں-

# مشق

1. اچھی صحت کے لیے آپ کیا کرتے ہیں؟
2. کیا آپ ہر کام وقت پہ کرتے ہیں؟
3. درج ذیل ترکیبوں کا اپنے جملوں میں استعمال کریں

- پھل اور سبزیاں
- کھیل کے وقت
- اس کی
- پڑھتے ہوئے
- ہر کام
- دن بھر
- اچھی صحّت
- میرا نام

# اچھّے اخلاق

رسول اللہ ﷺ کے اخلاق کے آئینے میں اللہ تعالی کی صفات جھلکتی تھیں- اللہ رحیم ہے، حضور ﷺ بھی دنیا کے حق میں رحمت تھے، اللہ انصاف کرنے والا ہے، آپ ﷺ بھی انصاف کرتے تھے، اللہ خطاؤں کا معاف کرنے والا ہے، آپ ﷺ بھی خطائیں معاف کر دیا کرتے تھے، قرآنِ پاک میں اللہ تعالی نے حضور ﷺ کو مخاطب کر کے فرمایا ہے:

"اے محمد! تم اخلاق کے بڑے درجے پر ہو"-

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کہتی ہیں:

" حضور ﷺ کسی کو بُرا بھلا نہیں کہتے تھے، بُرائی کے بدلے بُرائی نہیں کرتے تھے، معاف کر دیا کرتے تھے- آپ ﷺ نے کبھی کسی سے اپنے ذاتی معاملے میں انتقام نہیں لیا- آپ ﷺ نے اپنے کسی خادم کو، عورت کو، جانور کو اپنے ہاتھ سے نہیں مارا- آپ ﷺ نے کبھی

کسی کی کوئی درخواست نہیں ٹھکرائی۔ آپ ﷺ جب گھر میں آتے، تو مُسکراتے ہوئے آتے"۔

حضرت علی ؓ فرماتے ہیں:

"رسول اللہ ﷺ بڑے نرم مزاج تھے، بہت مہربان اور رحم دل تھے۔ کوئی بات ایسی ہوتی جو آپ کو ناگوار ہوتی، تو خاموش ہوجاتے۔ حضور ﷺ نہ بحث ومباحثہ کرتے اور نہ ضرورت سے زیادہ بات کرتے۔ جو بات مطلب کی نہ ہوتی اس میں کبھی نہ پڑتے۔ صرف وہی باتیں کرتے جن سے کوئی مفید نتیجہ نکل سکتا ہو۔ آپ بڑے فیّاض، سچ بولنے والے اور تحملّ فرمانے والے تھے"۔

آپ ﷺ وعدے کے پابند، انصاف پر قائم رہنے والے، دوسروں کا حق ادا کرنے والے، سادگی اور قناعت کا نمونہ تھے۔ حضور ﷺ کی ساری زندگی سادگی میں گزری۔ آپ ﷺ کے پاس جو کچھ ہوتا آپ ﷺ ضرورت مندوں میں اسی وقت تقسیم فرما دیتے۔

حضرت ابن مسعود ؓ کہتے ہیں:

"میں رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا آپ ﷺ چٹائی پر لیٹے ہوئے تھے اور آپ ﷺ کے مبارک بدن پر اُس کے نشان بن گئے تھے- میں نے عرض کیا:

"یا رسول اللہ! آپ اجازت دیجیے کہ ہم آپ کے لیے چٹائی پر بچھانے کے لیے گدّا بنا دیں"-

حضور ﷺ نے فرمایا:

"مجھے دنیا سے کیا واسطہ- میری اور دنیا کی مثال اس سوار کی طرح ہے جو درخت کے سائے میں تھوڑی دیر آرام کرے اور پھر وہاں سے چل دے"-

## جانوروں سے برتاؤ

ایکـ مرتبہ حضور ﷺ اپنے صحابہ کے درمیان تشریف فرما تھے اور ان سے باتیں کر رہے تھے-

آپ ﷺ نے فرمایا:

"ایکـ آدمی سفر کر رہا تھا- راستے میں اُسے سخت پیاس لگی- اُس کو ایکـ کنواں نظر آیا- اُس نے اِس کنویں میں اُتر کر پانی پیا- جب باہر آیا، تو دیکھا کہ ایکـ کتّا پیاس کی شدت سے بے تاب ہوکر مٹّی چاٹ رہا ہے- اس شخص نے سوچا کہ یہ بھی میری طرح پیاسا ہے- وہ کنویں میں اُترا، اور موزے میں پانی بھر کر لایا، اور کتّے کو پلایا- کتّے نے پانی پیا اور اپنی پیاس بُجھائی- اُس شخص نے اللہ کا شکر ادا کیا، اور اپنے سفر پر روانہ ہو گیا- اللہ نے اس کے گناہ معاف کردیے"-

صحابہ نے سوال کیا: " یا رسول اللہ! کیا جانوروں کے ساتھـ اچھا سلوکـ کرنے پر بھی ہمیں ثواب ملے گا؟" حضور ﷺ نے فرمایا: "ہاں"-

پھر آپ ﷺ نے فرمایا: "ایکـ عورت بلّی کو باندھے رکھتی تھی، نہ اُسے خود کھلاتی تھی، اور نہ کھُلا

چھوڑتی تھی کہ وہ زمین کے کیڑے مکوڑے کھا کر اپنی بھوک مٹا لے۔ اپنی اِس حرکت کی وجہ سے وہ دوزخ میں گئی"۔

ایک مرتبہ آپ ﷺ نے دیکھا کہ ایک اونٹنی بھوکی پیاسی بندھی ہوئی ہے۔ آپ ﷺ نے اس کی رسّی کھول دی اور اس کو چھوڑ دیا۔ پھر آپ ﷺ نے لوگوں کو نصیحت کی کہ جانوروں کے ساتھ اچھا سلوک کریں اور اللہ سے ڈریں۔

# اللہ کی نعمتیں

اللہ ایک ہے۔ وہ زمین اور آسمان کا مَالِک ہے۔ وہ سب کا پالنے والا ہے۔ اُس نے ہمیں پیدا کیا۔ اُس نے ہمیں عقل دی۔ اُسی نے ہمیں آنکھ ، ناک ، کان، ہاتھ پاؤں دیے، جن سے ہم کام لیتے ہیں۔

دِن کے وقت سُورَج نکلتا ہے۔ رات کو چاند ستارے کتنے بھلے معلوم ہوتے ہیں۔ اِن سب کو بنانے والا اللہ ہے۔

اللہ نے یہ زمین ہمارے لیے بنائی ہے۔ زمین پر کہیں میدان ہیں اور کہیں پہاڑ۔ زمین میں ہمارے لیے بہت سی قیمتی چیزیں ہیں جیسے سونا، چاندی، لوہا، نمک ، تیل اور گیس۔ ہم مِحْنَت کر کے یہ چیزیں حاصل کر سکتے ہیں۔

یہ سَب اللہ کی نِعمتیں ہیں۔

اللہ زمین سے ہمارے لیے اناج اُگاتا ہے۔ پُھول اور پَھل پَیدا کرتا ہے۔

اُس نے زمین پر جَنگل اُگائے جِن سے ہم لکڑی حاصل کرتے ہیں۔

ہَوا بھی اللہ کی نعمت ہے- ہَوا میں ہم سانس لیتے ہیں- اللہ ہمارے لیے بارش برساتا ہے- زمین پر ندی، نالے اور دریا بہتے ہیں- دریا کے پانی سے بجلی پیدا کی جاتی ہے- بجلی سے ہمارے کارخانے چلتے ہیں- اِن کارخانوں میں ہمارے لیے بہت سی چیزیں بنتی ہیں- بارش، نَدی، نالے اور دریاؤں کے پانی سے ہم کھیتی باڑی کرتے ہیں- اللہ نے ہمیں بہت سی نعمتیں دی ہیں- ہم اللہ کی نِعمتوں کو گِن نہیں سکتے- ہم ہر وقت اللہ کا شکر ادا کرتے ہیں- اُسی کا نام لے کر ہر کام شروع کرتے ہیں-

# مشق

- زمین اور آسمان کِس نے بنائے ہیں؟
- زمین میں چُھپی تین چیزوں کے نام بتائیں؟
- ہر کام کِس کا نام لے کر شروع کرتے ہیں؟
- بجلی کِس کام آتی ہے؟
- جنگل سے کیا حاصل ہوتا ہے؟
- کارخانے میں کیا بنتا ہے؟
- درج ذیل تراکیب کا اپنے جملوں میں استعمال کریں۔

اللہ کی نعمتیں۔ زمین پر - آسمان میں -

دریاؤں میں۔ میرے استاد۔

## دوسروں کی مَدَدْ

حضرت عُمَر فاروق ؓ ہمارے نبی ﷺ کے ساتھی ہیں- جب آپ ؓ خلیفہ بنے، تو اکثر آپ ؓ رات کو شہر کی گلیوں میں گھومتے تھے- اِس طرح آپ ؓ کو لوگوں کی حالت کا پتا چل جاتا تھا- اگر کسی کو مَدَد کی ضَرورت ہوتی، تو آپ اس کی مدد کرتے تھے-

ایک رات آپ ؓ گشت کر رہے تھے- ایک گھر سے بچوں کے رونے کی آواز آئی- آپ ؓ گھر کے قریب گئے- آپ ؓ نے غور سے سُنا، تو معلوم ہوا کہ بچے رو رہے ہیں- اور ماں اُنھیں بَہلا رہی ہے- آپ ؓ نے دروازے پر آواز دی- بچّوں کی ماں دروازے پر آئی- آپ ؓ نے اُس سے پُوچھا: "بچے کیوں رو رہے ہیں؟" اُس نے کہا کہ گھر میں کھانے کے لیے کچھ نہیں- میں نے چُولھے پر دیکچی چڑھا رکھی ہے- اِس میں صرف پانی ہے- اِس طرح بچّوں کو بَہلا رہی ہوں کہ کھانا تیار ہو رہا ہے-

یہ سُن کر آپ ؓ کو بَہُت دُکھ ہوا- اُسی وقت واپس گئے- تھوڑی دیر میں کھانے پینے کا سامان لے کر آ گئے-

آپ ﷺ نے کھانا پکانے میں اُس عَورت کی مدد کی- کھانا تیار ہوگیا تو بچّوں کو کھلایا- بچے کھانا کھا کر خُوش ہوگئے-

حضرت عُمر فاروق ﷺ نے خُدا کا شُکر ادا کیا اور فَرمایا: مُجھے خُوشی ہے کہ جِن بچّوں کو مَیں نے روتے دیکھا تھا، اب اُنھیں خُوش دیکھ رہا ہوں-

وہ عَورت آپ ﷺ کے سُلُوک سے بَہُت خُوش ہوئی- اُس نے آپ ﷺ کو بَہُت سی دُعائیں کیں- ہمیں بھی چاہیے کہ ہم دوسروں کی مدد کریں- اسلام دوسروں کی مدد کرنے کا حکم دیتا ہے- دوسروں کی مدد کر کے انسان کو خُوشی ہوتی ہے-

# مشق

1. مندرجہ ذیل سوالوں کا اردو میں جواب دیں:

- حضرت عمر فاروق ﷛ کون ہیں؟
- حضرت عمر فاروق ﷛ رات کو گلیوں میں کیوں پھرتے تھے؟
- بچے کیوں رو رہے تھے؟
- عورت نے چولھے پر دیکچی کیوں چڑھا رکھی تھی؟
- حضرت عمر فاروق ﷛ نے عورت کی مدد کِس طرح کی؟

2- لفظوں کو جُملوں میں استعمال کریں- (بَہلانا- شہر- گھر- خُوش)

3- خالی جگہ پُر کریں:

- حضرت عمر فاروق ﷛ مسلمانوں کے دوسرے ــــــــــ تھے-
- گلی میں بچوں کے ــــــــــ کی آواز آئی-
- یہ سُن کر آپ کو بَہُت ــــــــــ ہوا-
- بچے کھانا کھا کر ــــــــــ ہوگئے-
- آپ تھوڑی دیر میں ــــــــــ کا سامان لے کر آ گئے-

# ترقی کا راز

ایک دن اُستاد صاحب جماعت میں آئے، تو انھوں نے روزانہ کی طرح بچّوں کو کتابیں کھولنے کو نہیں کہا، بلکہ کُچھ طلبہ نے کتابیں کھولیں، تو اُنھوں نے فرمایا کہ آج ہم کتاب نہیں پڑھیں گے- آج مَیں آپ کو دو دوستوں کی سچّی کہانی سُناتا ہُوں-

جمیل اور ناصر آپس میں گھرے دوست ہیں- وہ ایک ہی محلے میں رہتے ہیں- دونوں ایک ہی جماعت میں پڑھتے ہیں- وہ دونوں اکٹھّے سکول جاتے اور چُھٹّی کے بعد اکٹّھے سکول سے واپس گھر آتے ہیں-

جمیل کی ایک ہی بہن ہے- اس کا نام فہمیدہ ہے- فہمیدہ جمیل سے تین برس چھوٹی ہے- دونوں بہن بھائی ایک دوسرے سے بے حد پیار کرتے ہیں- جمیل کے ابّا ایک کارخانے میں کام کرتے ہیں- وہ صُبح سویرے کام پر چلے جاتے ہیں اور سہ پہر کو واپس آتے ہیں- جمیل کی امّی لڑکیوں کے سکول میں پڑھاتی ہیں- فہمیدہ بھی اپنی

امّی کے ساتھ ہی سکول جاتی ہے۔ امّی اور ابّا دونوں کی کمائی سے اچّھی خاصی آمدنی ہوجاتی ہے۔

ناصِر کے ابّا کسان ہیں۔ ان کی زمین بہت زیادہ نہیں۔ اِس لیے انھیں بہت زیادہ محنت کرنا پڑتی ہے۔ تاکہ گھر کے اخراجات پُورے ہوسکیں۔ ناصِر کے چار بہن بھائی ہیں۔ وہ چاروں اس سے بہت چھوٹے ہیں۔ ناصر ان سب میں بڑا ہے۔ ناصر کی امّی کو بہت کام کرنا پڑتا ہے۔ وہ اِتنے بڑے کُنبے کے لیے کھانا تیّار کرتی ہیں۔ گھر بھر کے لیے کپڑے تیّار کرتی ہیں اور میلے کپڑے خود دھوتی ہیں۔ انھیں خود ہی گھر کی صفائی ستھرائی بھی کرنا پڑتی ہے۔ اِن سب کاموں کے ساتھ ساتھ انھیں گھر پر مویشیوں کی دیکھ بھال کا کام بھی انجام دینا پڑتا ہے۔ وہ رات دن کام کرتی ہیں۔ اُنھیں اپنے آرام کے لیے بہت کم وقت مِلتا ہے۔ اِتنی محنت اور کوشش کے باوجُود وہ بچوں کا پُوری طرح خیال نہیں رکھ سکتیں۔

چُھٹّی کے دِن ناصِر جمیل کے گھر آ جاتا ہے اور دونوں دوست مِل کر کھیلتے ہیں۔ گزشتہ چُھٹّی کے دِن جمیل دیر تک انتظار کرتا رہا، لیکن ناصِر نہ آیا۔ آخر وہ

خود ہی ناصِر کے گھر چلا گیا۔ اس نے دیکھا کہ ناصِر مویشیوں کے لیے چارا تیّار کر رہا ہے۔ اُس نے ناصِر سے پُوچھا:

"ناصر بھائی! آج کیا بات ہے؟ تُم کھیلنے نہیں آئے"۔

ناصر نے غمگین سی آواز میں جواب دیا:

"آج میں کھیلنے کے لیے نہیں آ سکوں گا"

جمیل: کیوں؟ کیا بات ہے؟

ناصر: بات یہ ہے کہ کل سے میری امّی کی طبیعت خراب ہے۔ تُمھیں یہ تو معلوم ہے کہ گھر کا سارا کام کاج میری امّی کو اکیلے کرنا پڑتا ہے۔ میرے بہن بھائی بہت چھوٹے ہیں۔ میرے ابّا جی کا بھی یہی حال ہے۔ وہ صُبح سے شام تک کھیتوں پر رہتے ہیں۔ رات کو تھکے ہارے گھر آتے ہیں۔ اُنھیں خود آرام کی ضرُورت ہوتی ہے۔ اِس لیے میں نے آج سے اِرادہ کر لیا ہے کہ پڑھنے سے جِتنا وقت بچے گا، وہ گھر کے کاموں میں صَرف کروں گا۔

جمیل: تُم نے اب تک کون سا کام کیا ہے؟

ناصر: میں نے صُبح سویرے امّی کو ناشتہ تیار کرنے میں مدد دی۔ اپنی کتابیں اور بہن بھائیوں کے کپڑے سلیقے سے رکھّے اور اس وقت چارا مویشیوں کو ڈالنے کے بعد امّی سے پُوچھوں گا۔ جو کام وہ کہیں گی وہ کردوں گا۔ اب تُم گھر جا کر کھیلو۔

جمیل: پیارے دوست ناصر! میں تمھارے بغیر کھیلنے ہرگز نہ جاؤں گا۔ پہلے تم میرے ساتھ کھیلنے کے لیے آتے تھے۔ اب میں تمھیں کام میں مدد دینے آیا کروں گا۔ ہم دونوں دوست مِل کر کام کیا کریں گے۔ تم چارا تیّار کرو، میں اُٹھا کر مویشیوں کے آگے ڈالتا جاتا ہوں۔

یہ کہ کر جمیل آگے بڑھا اور دونوں مِل کر کام کرنے لگے"۔

اُستاد صاحب نے کہانی سُنائی اور بچّوں کو نصیحت کرتے ہوئے کہا "عزیز طلبہ! آپ نے دیکھا کہ ناصر اور جمیل نے باہمی تعاون اور ایک دوسرے کی مدد کے ذریعے کِس طرح اپنے مسائل کا حل نکال لِیا۔ اِس طرح کے مسائل صرِف گھروں ہی میں نہیں ہوتے بلکہ مُلکوں میں بھی ہوتے ہیں"۔

"مثلاً ہمارے مُلک پاکستان کا ایک اہم مسئلہ آبادی کا ہے- ہماری آبادی میں روز بروز اضافہ ہو رہا ہے- آبادی کے اِس اضافے کی وجہ سے ہماری قوم کو بہت سی مشکلات کا سامنا ہے- مثلاً زیادہ آبادی کے لیے زیادہ مکانات، زیادہ مدد سے اور زیادہ ہسپتال درکار ہیں- خوراک کی ضروریات پوری کرنے کے لیے ہمیں زیادہ اناج چاہیے- ہم سب کا فرض ہے کہ ہم اِن مسائل کے متعلق معلومات حاصل کریں اور جہاں تک ممکن ہو اِن کے حل کرنے میں قوم کا ساتھ دیں- طالبِ علم ہوتے ہوئے ہمیں چاہیے کہ تعلیم حاصل کرنے کے ساتھ ساتھ کوئی ہُنر بھی سیکھیں؛ تا کہ نہ صرف اپنی ضروریات پوری کر سکیں، بلکہ دوسروں کی اِمداد بھی کر سکیں، تعلیم حاصل کرنے میں دل لگا کر محنت کریں اور مُلکی ترقی میں حصّہ لیں- ہماری قومی ترقی کا راز اِسی محنت اور ایثار میں ہے-"

# مشق

1- جمیل اور ناصر کی گھریلو زندگی میں جو فرق ہے
اِس کا سبب کیا ہے؟

2- جمیل نے ناصر کی کِس طرح مدد کی؟

3- آبادی میں اضافے سے کون کون سے مسائل پیدا ہوتے
ہیں؟

4- آبادی کے مسائل کو حل کرنے میں طالب عِلم کیا مدد
کر سکتے ہیں؟

5- مفید ہُنر سے کیا مراد ہے؟

6- آپ تعلیم حاصل کرنے کے بعد کون سا پیشہ اختیار
کرنا پسند کریں گے؟

## علاّمہ اقبال رحمۃ اللہ علیہ

علامہ محمد اقبال سیالکوٹ میں پیدا ہوئے۔ آپ نے بارہویں سال تک سیالکوٹ میں تَعلِیم حاصل کی، پھر لاہور گئے۔ ایم۔ اے کرنے کے بعد جرمنی تشریف لے گئے۔ وہاں بھی تعلیم حاصل کی۔ واپَس آئے، تو وَطَن کی آزادی کے لیے کام کرنے لگے۔

اِقبال بہت اچھّے شاعر تھے۔ اُنھوں نے اچھّی اچھّی نظمیں لکھیں۔ ان نظموں میں مُسلمانوں کو آزادی کا پیغام دیا۔ اُنھوں نے کہا۔ مُسلمان ایک اللہ کو مانتا ہے۔ اللہ کے سِوا کِسی کے آگے سر نہیں جھکاتا۔ صرف اللہ کو اپنا حاکم مانتا ہے۔ کِسی کی غلامی قبُول نہیں کرتا۔

علاّمہ اِقبال پاکِستان کے لیے دن رات کام کرتے رہے۔ آخر کار پاکستان بن گیا۔ لیکن وہ پاکِستان بننے سے پہلے فوت ہوگئے۔ آپ کا مَزار لاہور میں بادشاہی مَسجِد کے قرِیب ہے۔

اِقبال نے بچّوں کے لیے بھی اچھّی اچھّی نظمیں لکھیں۔ لوگ عَلاّمہ اِقبال کی نظمیں شَوق سے پڑھتے ہیں۔

# دعا

لب پہ آتی ہے دُعا بن کے تمنّا میری

زندگی شمع کی صُورت ہو خُدایا میری

دُور دُنیا کا مرے دَم سے اندھیرا ہوجائے

ہر جگہ میرے چمکنے سے اُجالا ہوجائے

ہو مرے دَم سے یو نہی میری وطن کی زینت

جِس طرح پُھول سے ہوتی ہے چمن کی زینت

زندگی ہو مِری پروانے کی صُورت یا رَب

عِلم کی شمع سے ہو مجھ کو محبّت یا رب

ہو مِرا کام غریبوں کی حمایت کرنا

دَرد مندوں سے ضعیفوں سے محبّت کرنا

مِرے اللہ! بُرائی سے بچانا مُجھ کو

نیک جو راہ ہو، اس رَہ پہ چلانا مُجھ کو

(علاّمہ اقبال)

## حمد

سبھی کُچھ خُدا نے بنایا ہَے بھائی
ہے اُس کی نِگاہوں میں ساری خُدائی

یہ خُوش رَنگ پُھول اور پَھل پیارے پیارے
یہ دِن اور سُورَج یہ رات اور تارے

یہ آگ اور مٹّی، ہَوا اور پانی
سبھی کُچھ خُدا ہی کی ہَے مہربانی

اُجالا ہو یا چَھا رہا ہو اندھیرا
ہَے اُس کی نَظَر میں ہَر اِک کام میرا

وُہ سَب کُچھ بُرا اور بَھلا دیکھتا ہَے
خُدا دیکھتا ہَے خُدا دیکھتا ہَے

(حفیظ جالندھری)

## نظیر اکبر آبادی

# آدمی نامہ

دنیا میں بادشا ہے، سو ہے وہ بھی آدمی
اور مفلس وگدا ہے، سو ہے وہ بھی آدمی
زردار، بے نوا ہے، سو ہے وہ بھی آدمی
نعمت جو کھا رہا ہے، سو ہے وہ بھی آدمی
ٹکڑے جو مانگتا ہے، سو ہے وہ بھی آدمی

یاں آدمی نقیب ہو بولے ہے بار بار
اور آدمی ہی پیادے ہیں اور آدمی سوار
حقہ، صراحی، جوتیاں دوڑیں بغل میں مار
کاندھے پہ رکھ کے پالکی، ہیں آدمی کہار
اور اس پہ جو چڑھا ہے، سو ہے وہ بھی آدمی

یاں آدمی پہ جان کو وارے ہے آدمی
اور آدمی ہی تیغ سے مارے ہے آدمی
پگڑی بھی آدمی کی اُتارے ہے آدمی
چلاّ کے آدمی کو پُکارے ہے آدمی
اور سُن کے دوڑتا ہے، سو ہے وہ بھی آدمی

**حمد**

سَبھی کُچھ خُدا نے بنایا ہے بھائی
ہے اُس کی نِگاہوں میں ساری خُدائی
یہ خُوش رَنگ پُھول اور پَھل پیارے پیارے
یہ دِن اور سُورَج یہ رات اور تارے
یہ آگ اور مٹّی، ہَوا اور پانی
سبھی کُچھ خُدا ہی کی ہے مہربانی
اُجالا ہو یا چھا رہا ہو اندھیرا
ہے اُس کی نَظَر میں ہَر اِک کام میرا
وُہ سَب کُچھ بُرا اور بَھلا دیکھتا ہے
خُدا دیکھتا ہَے خُدا دیکھتا ہے

**( حفیظ جالندھری)**

# اللہ ایک ہے بے مثل ہے

**بِسْمِ اللہِ الرحْمَنِ الرحِیم**

**"قُلْ هُوَ اللهُ أَحَدٌ (1) اللهُ الصمَدُ (2) لمْ يَلِدْ وَلمْ يُولدْ (3) وَلمْ يَكُن لهُ كُفُوا أَحَدٌ" (4)**

**ترجمہ:**
شروع کرتا ہوں اللہ تعالی کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے۔

"آپ کہہ دیجئے کہ وہ اللہ تعالی ایک (ہی) ہے۔ (1) اللہ تعالی بے نیاز ہے۔ (2) نہ اس سے کوئی پیدا ہوا نہ وہ کسی سے پیدا ہوا۔ (3) اور نہ کوئی اس کا ہمسر ہے۔ (4)"

# اللہ کی نعمت عِلم

**بِسْمِ اللہِ الرحْمَنِ الرحِیمِ**

**"اقْرَأْ بِاسْمِ رَبِكَ الذِي خَلَقَ (1) خَلَقَ الإِنسَانَ مِنْ عَلَقٍ (2) اقْرَأْ وَرَبكَ الأَكْرَمُ (3) الذِي عَلَمَ بِالْقَلَمِ (4) عَلَمَ الإِنسَانَ مَا لَمْ يَعْلَمْ (5)**

ترجمہ:
شروع کرتا ہوں اللہ تعالی کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے-
"پڑھ اپنے رب کے نام سے جس نے پیدا کیا-(1) جس نے انسان کو خون کے لوتھڑے سے پیدا کیا-(2) تو پڑھتا رہ تیرا رب بڑے کرم والا ہے-(3) جس نے قلم کے ذریعے (علم) سکھایا-(4) جس نے انسان کو وہ سکھایا جسے وہ نہیں جانتا تھا-(5)"

## اللہ تعالی کی اطاعت وفرمانبرداری

**"وَمَا خَلَقْتُ الجِن وَالإِنسَ إِلا لِيَعْبُدُونِ"**

"میں نے جنات اور انسانوں کو محض اسی لیے پیدا کیا ہے کہ وہ صرف میری عبادت کریں-"

# مصر میرا ملک ہے-

مصر میرا ملک ہے- سب مصری میرے بھائی، اور بہنیں ہیں- مجھے اپنے وطن سے پیار ہے، اور میں اس کے عظیم وگوناگوں ورثے پر فخر محسوس کرتا ہوں- میں ہمیشہ اس ورثے کے قابل بننے کی کوشِش کرتا رہوں گا- میں اپنے والدین، اُستادوں اور بُزرگوں کی عزّت کروں گا، اور ہر ایک سے خوش اخلاقی کا برتاؤ کروں گا-

میں اپنے ملک اور اپنے بُزرگوں کے لیے خود کو وقف کرنے کی قسم کھاتا ہوں- ان کی بہتری اور خوش حالی میں ہی میری خوش قسمتی ہے-

## غالب

اسد اللہ خاں غالب آگرے میں پیدا ہوئے۔ پھر دہلی میں مستقل طور پر رہنے لگے۔ فارسی اور اردو کی نظم ونثر میں پوری مہارت رکھتے تھے۔ اردو میں خط وکتابت کے جدید طرز کے بانی ہیں۔ ان کی تحریریں شگفتہ اور شیریں ہوتی ہیں۔ نثر میں اردوئے معلّی اور عودِ ہندی، نظم میں اردو دیوان اور فارسی کی کلّیات اور چند کتابیں شائع ہوچکی ہیں۔ اردو میں غالب کا کلام بہت مقبول ہوا۔ ان کی شاعری کا رنگ فلسفیانہ ہے۔ 1869ء میں 73 برس کی عمر میں انھوں نے رحلت فرمائی۔

دلِ ناداں! تجھے ہوا کیا ہے
آخر اس درد کی دوا کیا ہے

ہم ہیں مشتاق اور وہ بے زار
یا الٰہی! یہ ماجرا کیا ہے

میں بھی منھ میں زبان رکھتا ہوں
کاش پوچھو کہ مدعا کیا ہے

سبزہ وگل کہاں سے آئے ہیں
ابر کیا چیز ہے ہوا کیا ہے

ہم کو اُن سے وفا کی ہے اُمّید
جو نہیں جانتے وفا کیا ہے

ہاں بھلا کر، ترا بھلا ہو گا
اور درویش کی صدا کیا ہے

میں نے مانا کہ کچھ نہیں غالب مفت ہاتھ آئے تو بُرا کیا ہے

# محمد علی جناح رَحمۃُ اللہ عَلَیْہِ

مُحَمَّد علی جناح کراچی میں پَیدا ہوئے۔ آپ کے والد کا نام جناح پونجا تھا۔ جناح پہلے کراچی میں پڑھتے رہے۔ پھر انگلستان چلے گئے۔ وہاں وکالت کی تَعلِیم حاصل کی۔ واپس آ کر آپ بہت اچھے وکیل بنے۔ اُس وقت مسلمان انگریزوں سے آزادی حاصل کرنے کی کوشش کر رہے تھے۔ اِن کی اپنی ایک جماعت تھی۔ اس جماعت کا نام مُسلِم لیگ تھا۔ جناح بھی مُسلم لِیگ میں شامل ہو گئے۔ آپ کے شامل ہونے سے مسلمان بہت خُوش ہوئے۔ وُہ آزادی کے لیے زیادہ دِل لگا کر کام کرنے لگے۔

جناح کی کوشش تھی کہ مُسلمانوں کے لیے الگ وطَن ہو یہ بات ہندؤوں کو پَسند نہ تھی۔ وہ آپ کے دُشمن ہو گئے۔ انگریز بھی ہندؤوں کے ساتھ تھے۔ اُنھوں نے آپ کے فیصلے کو بدلنے کی کوشش کی لیکن آپ ڈٹے رہے۔ پوری قوم آپ کے ساتھ تھی۔ آخر انگریزوں کو بھی آپ کی بات ماننا پڑی اِس طرح پاکِستان بَن گیا۔ محمد علی جناح پاکِستان کے بانی ہیں۔ وُہ دِن رات کام کرتے تھے۔ سَخْت محنت کی وجہ سے آپ بیمار ہو گئے۔ پاکِستان بننے کے ایک سال بعد آپ وفات پا گئے۔ آپ کا مَزار کراچی میں ہے۔ سب پاکستانی اپنے قائِد (جناح) کی عِزّت کرتے ہیں۔

## کام کرنا عبادت ہے

ایک دن ایک آدمی رسول اللہ ﷺ ی خدمت میں آیا۔ اس نے کہا: " حضور! میرے پاس کھانے کو کچھ نہیں۔ مجھے کچھ دیجیے" ۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: " کیا تمہارے گھر میں کچھ بھی نہیں؟" اس نے جواب دیا: "حضور میرے گھر میں صرف دو چیزیں ہیں ۔ ایک کمبل ہے جسے میں آدھا اوڑھتا ہوں اور آدھا بچھاتا ہوں۔ دوسرا ایک پیالہ ہے جس سے میں پانی پیتا ہوں ۔"

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا : " جاؤ ! گھر دونوں چیزیں لے آؤ ۔" وہ آدمی گیا اور تھوڑی دیر میں دونوں چیزیں لے کر آ گیا ۔ رسول اللہ ﷺ نے دونوں چیزیں اس کے ہاتھ سے لے لیں ۔ آپ ﷺ کے پاس بہت سے لوگ بیٹھے تھے۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا : " کوئی ان چیزوں کو خریدے گا؟" ایک شخص نے کہا: " جی ہاں ! میں ان دونوں چیزوں کو ایک درہم میں خریدتا ہوں۔" رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:" کوئی شخص یہ چیزیں ایک درہم سے زیادہ میں خرید سکتا ہے؟" ایک اور شخص نے کہا:" حضور میں ان دونوں چیزوں کے دو درہم دوں گا" ۔ آپ ﷺ نے دو درہم لے کر دونوں چیزیں اس شخص کو دے دیں۔

رسول اللہ ﷺ نے دونوں درہم اس آدمی کو دیے جو بھیک مانگنے آیا تھا ۔ آپ ﷺ نے اس سے فرمایا:"جاؤ! ایک درہم سے کھانے کے لیے کچھ خریدو۔ دوسرے درہم کی کلہاڑی میں دستہ ٹھونک دیا ۔ آپ ﷺ نے کلہاڑی اس آدمی کو دی اور فرمایا:" جاؤ اس سے لکڑیاں کاٹو اور انھیں بیچ کر زندگی بسر کرو۔"

وہ آدمی چلا گیا۔ اس نے حضورﷺ کے کہنے پر عمل کیا، اور لکڑیاں کاٹ کاٹ کر بیچنے لگا۔

کچھ مدت کے بعد وہ آدمی پھر حضورﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا ۔ وہ بہت خوش تھا۔ اس کے پاس دس درہم جمع ہوگئے تھے۔ حضورﷺ بھی اسے دیکھ کر بہت خوش ہوئے اور فرمایا:

" یہ بہتر ہے کہ قیامت کے دن تمہارے چہرے پر بھیک مانگنے کا داغ نہ ہو ۔" آپﷺ نے یہ بھی فرمایا کہ محنت کرکے روزی کمانا عبادت ہے۔

# مُلا نصر الدّین کے لطائف

مُلاّ نصر الدین تُرکی کے رہنے والے تھے، وہ اپنے دلچسپ لطیفوں کے لیے مشہور ہیں- ان کی ہنسی مذاق کی بعض باتوں میں بھی بڑی بڑی نصیحتیں ہوتی تھیں- وہ ہنسی ہنسی میں معاشرے کی خرابیوں پر چوٹ کر جاتے تھے- لوگ آج بھی ان کے لطیفے پڑھتے یا سنتے ہیں، تو مارے ہنسی کے لوٹ پوٹ ہوجاتے ہیں- آئیے آج ہم آپ کو مُلاّ کی کچھ پُر لطف باتیں سنائیں:-

(1)

ایک دفعہ مُلاّ نصر الدّین بیمار پڑ گئے- حاکِم شہر نے شاہی طبیب کو مُلاّ کے علاج کے لیے بھیجا- معائنہ کے بعد طبیب نے کہا: "فکر کی کوئی بات نہیں- آپ کو باری کا بُخار ہے- آپ جلد صحت یاب ہوجائیں گے"-

مُلاّ نصر الدّین نے بے ساختہ کہا: ـــــــــ "حکیم صاحب! آپ کی تشخیص بھی خوب رہی اگر یہ باری کا بخار ہوتا، تو ایک دن مجھے ہوتا، ایک دن آپ کو ـــــــــ یہ تو مجھے ہی ہوتا ہے، پھر باری کا بخار کیسے ہوا؟ "

(2)

ایک روز مُلاّ نصر الدّین گدھے پر اس حال میں بیٹھے ہوئے جا رہے تھے کہ سامان اپنے سر پر رکھا ہوا تھا۔ ایک شخص نے مُلاّ کو اس حال میں دیکھا تو بولا: "مُلاّ جی! سامان سر پر رکھنے کے بجائے گدھے کی پیٹھ پر رکھ دیا ہوتا۔ کیوں مفت میں بوجھ اُٹھا رہے ہو۔

مُلاّ نے برجستہ جواب دیا: "یہ کہاں کا انصاف ہے کہ گدھے پر دُگنا بوجھ ڈالوں، خود بھی گدھے کی پیٹھ پر بیٹھوں اور سامان بھی اسی پر لادوں؟ "

(3)

ایک رات مُلاّ نصر الدّین ہڑ بڑا کر نیند سے بیدار ہوئے اور بیوی سے کہنے لگے: "جلدی سے میری عینک ڈھونڈ کر لاؤ۔ بڑا دلکش خواب دیکھ رہا ہوں۔ بس ذرا دُھندلا دُھندلا دکھائی دے رہا ہے"۔

(4)

مُلاّ نصر الدّین کے ہاں دعوت تھی- مُلاّ پڑوسی سے کچھ برتن مانگ کر لائے- جب انھوں نے برتن واپس کیے، تو ساتھ ہی ہر برتن کے ساتھ ایک چھوٹا سا زائد برتن بھی دے دیا- پڑوسی نے حیران ہو کر پوچھا کہ "یہ کیا ہے؟ " مُلاّ نے کہا "آپ کے برتنوں نے بچّے دیے ہیں- " پڑوسی نے زائد برتن بھی رکھ لیے-

کچھ دنوں کے بعد مُلاّ نے اس پڑوسی سے پھر کچھ برتن مانگے- کئی دن گزر گئے- پڑوسی نے برتنوں کا تقاضا کیا، تو مُلاّ نے افسوس کا اظہار کرتے ہوئے کہا- "وہ تو مر گئے"-

پڑوسی نے حیران ہو کر پوچھا- "کیا برتن بھی مر سکتے ہیں؟ "

مُلاّ نے بڑے تحمّل کے ساتھ کہا- "کیوں نہیں- اگر برتن بچے دے سکتے ہیں، تو مر بھی سکتے ہیں"-

(5)

مُلاّ نصر الدّین کا ایکـ دوست ان سے ملنے کے لیے ان کے گھر آیا- مُلاّ کو یاد نہ رہا تھا کہ انھوں نے کسی کو وقت دے رکھا ہے- جب دوست ان کے گھر آیا تو انھیں گھر نہ پا کر سخت ناراض ہوا اور غصے کی حالت میں ان کے دروازے پر "بیوقوف گدھا" لکھـ گیا-

جب مُلاّ گھر آئے تو دروازے پر لکھے ہوئے الفاظ پڑھے- فورًا اپنے دوست کے گھر گئے اور اس سے معافی مانگتے ہوئے کہا: "معاف فرمائیے میں تو بھول ہی گیا تھا کہ آپ غریب خانے پر تشریف لانے والے ہیں- مجھے تو اس وقت یاد آیا جب میں نے دروازے پر لکھا ہوا آپ کا نام پڑھا"-

# رشتے

رشتے صرف انسانوں کے درمیان ہی نہیں ہوتے، بلکہ زمین پر رہنے والی تمام مخلوق کے مابین آپس میں بھی کوئی نہ کوئی رشتہ ہوتا ہے۔ یہ رشتہ اتنا گہرا ہوتا ہے جتنا ایک گھر میں رہنے والوں کا آپس میں۔ ایک گھر میں رہنے والوں کی طرح ہر مخلوق، زندگی کو جاری وساری رکھنے میں ایک دوسرے کا ہاتھ بٹاتی ہے۔

مٹی، پانی اور ہوا بظاہر بے جان ہیں، لیکن تینوں زندگی کا سرچشمہ ہیں۔ تینوں کی اپنی ایک طاقت ہے۔ مٹی اپنی طاقت خرچ کر کے بیج سے اکھوا، پودا اور پھر درخت بناتی ہے، سبزہ اُگاتی ہے۔ پانی ان سب کو پروان چڑھاتا ہے۔ یہ کیڑے مکوڑوں، پرندوں، جانوروں اور انسانوں کی پیاس بُجھاتا ہے، توانائی پیدا کرتا ہے۔ ہوا نہ ہو، تو زندگی ممکن ہی نہیں۔

پودے، پتّے، پھل پھول، بیج، سبزہ وغیرہ کیڑے مکوڑوں، چرند پرند اور انسانوں کی غذا بنتے ہیں۔ درخت ان پر سایہ کرتے ہیں۔ ان کے لیے ٹھکانا بنتے ہیں۔ یہ

گھریلو استعمال کی چیزیں بنانے کے کام بھی آتے ہیں- درخت بارش لاتے ہیں، اپنی جڑوں کی مدد سے زمین کی مٹی کو روکے رکھتے ہیں- اس طرح زرخیز مٹی سیلاب اور بارش کے پانی کے ساتھ بہہ کر ضائع نہیں ہوتی-

دنیا کی کوئی چیز بے کار نہیں ہے- نقصان دہ کیڑے، مکوڑوں، پرندوں اور جانوروں کے سپرد بھی کوئی نہ کوئی فرض ہے- یہ الگ بات ہے کہ ہمیں ان کے کام یا فائدے معلوم نہ ہوں مثلاً چھپکلیاں اور سانپ اگر غیر ضروری کیڑے مکوڑے نہ کھائیں، تو دنیا حشرات الارض سے بھر جائے- گِدھ اور دوسرے گوشت خور پرندے اور جانور نہ ہوں، تو جنگل اور ویرانوں میں مُردہ جانوروں کے جسم یوں ہی پڑے سڑتے رہیں-

زندگی کی تصویر اللہ تعالی کی تمام مخلوق سے بنتی ہے- اگر تصویر کا ایک حصہ بھی کم، پھیکا، مدھم یا ٹیڑھا میڑھا ہو، تو تصویر ادھوری رہ جائے گی- اگر ہماری سمجھ میں کسی چیز کی ضرورت نہیں آتی، تو بھی ہر طرح کی زندگی کا احترام کرنا چاہیے- زندگی کا توازن زمین سے لے کر انسان تک، تمام مخلوق کے دم

سے قائم ہے۔ کسی ایک مخلوق کو بھی مقررہ حد سے زیادہ نقصان پہنچا، تو یہ نظام درہم برہم ہوجائے گا۔

دنیا جنت نہ سہی، جنت کی جھلک ضرور دکھا سکتی ہے۔ وہ ایسے کہ زمین، پانی اور ہوا پاکیزہ رہیں۔ گاڑیوں اور کارخانوں سے نکلنے والے دھوئیں اور زہریلے کیمیائی فضلے کا کوئی مناسب انتظام ہو۔ وہ زمین، پانی اور فضا کو آلودہ نہ کرے۔ زمین اور پانی مل کر جو پَھل، پُھول اور سبزہ اُگائیں وہ ترو تازہ اور صحت بخش ہوں۔ اس سبزہ کو کھانے والے اور اس پانی کو پینے والے پرندے، جانور اور انسان صحت مند اور تازہ دم ہوں۔ اس پانی میں بسنے والی مخلوق میں زندگی کی تڑپ ہو۔ ہَوا میں لیا جانے والا ہر سانس نئی زندگی کا پیغام ہو۔

## مشق

1- زہریلے کیمیائی فضلے کو مناسب طور پر ٹھکانے لگانے کا انتظام کرنا کیوں ضروری ہے؟

2- ہم اپنی دنیا کو جنت کیسے بنا سکتے ہیں؟

3- کس چیز کی کمی سے مٹّی پانی کے ساتھ بَہہ جاتی ہے؟

# کہانی

فہمیدہ ایک سمجھدار عورت تھی۔ اس کے دو بیٹے تھے جو گھر کے نزدیک پرائمری سکول میں پڑھتے تھے۔ بڑا بیٹا عابد تھا جو کہ جماعت سوم میں تھا، اور زاہد چھوٹا تھا جو جماعت دوم کا طالب علم تھا۔ فہمیدہ کا شوہر ریلوے میں ڈرائیور تھا اور اکثر گھر سے باہر رہتا تھا۔

فہمیدہ ایک پڑھی لکھی خاتون تھی اور صحت وصفائی کا خاص خیال رکھتی تھی۔ سکول میں تفریح کے وقفے میں دونوں بچوں کو گھر کی بنی ہوئی چیز کھانے کے لئے دیتی تھی۔ تفریح کے وقفے میں دونوں بھائی اپنا کھانا کھاتے۔ فہمیدہ بچوں کو جیب خرچ اس لئے نہیں دیتی تھی کہ وہ کوئی ایسی چیز نہ کھائیں جو صحت کے لئے مضر ہو۔ اسکول میں بکنے والی چیزیں اکثر گندی اور غیر صحت مند ہوتی ہیں۔

عابد اور زاہد جب بچوں کو طرح طرح کی اشیا کھاتے دیکھتے، تو ان کا جی بھی چاہتا کہ وہ بھی کھٹا

میٹھا چورن اور آلو چھولے کھائیں- مگر جیب خرچ نہ ملنے کی وجہ سے وہ یہ خواہش دل میں دبا دیتے- ایک مرتبہ ایک لڑکے سے انہوں نے ذکر کیا، تو اس لڑکے نے فورًا ایک ترکیب بتا دی- ترکیب یہ تھی کہ وہ دونوں بھائی گھر سے لایا ہوا کھانا کسی ساتھی کو دے کر اس سے پیسے لے سکتے تھے- عابد نے اس ترکیب پر عمل کیا- چھوٹے بھائی نے منع کیا، لیکن بڑے بھائی نے کہنا نہ مانا- عابد نے ٹھیلے والوں سے چیزیں خرید کر کھانا شروع کر دیا-

فہمیدہ نے بچوں کو پرائمری پاس کرنے کے بعد جیب خرچ دینا شروع کر دیا- عابد کو پیسے خرچ کرنے کی عادت پڑ چکی تھی اور اس کے دوست بھی زیادہ خرچ کرنے والے بن گئے تھے- کچھ دوست امیر گھرانوں کے تھے اور عابد بھی ان کی دیکھا دیکھی زیادہ خرچ کرتا تھا- اب یہ جیب خرچ اسے کم معلوم ہوتا تھا اور اس نے ادھار بھی لینا شروع کر دیا تھا- اسکول سے آکر وہ باہر کھیلنے نکل جاتا اور برے دوستوں کی صحبت کی وجہ سے سگریٹ پینے کی عادت بھی پڑ گئی-

فہمیدہ نے کئی مرتبہ روک ٹوک کی۔ شوہر گھر آیا تو اسے بھی بتایا۔ باپ نے بھی سختی کی۔ مگر باپ کا زیادہ وقت گھر سے باہر گزرتا تھا اور گھر کی تمام ذمہ داری اکیلی فہمیدہ پر تھی۔ فہمیدہ نے یہ معلوم کرنے کی بھی کوشش کی کہ عابد کن دوستوں کے ساتھ وقت گزارتا ہے۔ جب اسے علم ہوا کہ عابد سگریٹ پینے لگا ہے تو سختی شروع کی۔ اب عابد چھپ کر راتوں کو گھر سے باہر جا کر سگریٹ پیتا۔ اس نے چرس سے بھرے ہوئے سگریٹ پینے شروع کر دیے۔ نشہ پورا کرنے کے لیے اس نے گھر کے سودے میں سے پیسے چرانے شروع کردیے تاکہ نشے کی عادت پوری کر سکے۔

فہمیدہ کا شوہر ریٹائرڈ ہو کر گھر آیا، تو اس نے عابد پر پابندی عائد کر دی کہ وہ بے مقصد باہر نہ جائے۔ اب وہ دکان خریدنا چاہتا تھا، اس لیے ریٹائرمنٹ سے ملی ہوئی رقم نکلوا کر گھر لے آیا تاکہ دوسرے دن دکان خرید کر کوئی چھوٹا موٹا کاروبار شروع کر سکے۔ عابد چونکہ نشے کا عادی تھا اور اسے باہر جانے کی اجازت نہ تھی، اس لیے ایک رات سب کے سونے کے بعد وہ گھر کا

دروازہ کھلا چھوڑ کر نشے کے لیے دوستوں کے پاس چلا گیا۔ اس رات چوروں نے گھر کا صفایا کر دیا اور صبح جب فہمیدہ اور اس کے شوہر نے اپنی عمر بھر کی کمائی غائب پائی، تو صدمے سے ان کا بُرا حال ہو گیا۔ عابد بھی اپنی بُری عادت کی وجہ سے شرمندہ تھا۔ کاش! اسے والدین کی نصیحت کا بر وقت احساس ہوجاتا اور پورا خاندان تباہ ہونے سے بچ جاتا۔

# مشق

1- مندرجہ ذیل سوالات کے جوابات لکھیے:

الف) فہمیدہ کیسی عورت تھی؟

ب) فہمیدہ کو کس بات کا خیال رہتا تھا؟

ج) عابد اور زاہد کا جی کیا چاہتا تھا؟

د) فہمیدہ عابد اور زاہد کو جیب خرچ کیوں نہیں دیتی تھی؟

ھ) عابد کی نشے کی عادت نے کیا نقصان پہنچایا؟

3- اس کہانی کو پڑھ کر آپ جو کچھ سمجھے ہیں، اپنے الفاظ میں بیان کیجیے-

# علامة الإيمان الكامل (ایمانِ کامل کی علامت)

عن أنس ﷛ عن النبي ﷺ قال: "لا يؤمن أحدكم حتى يحب لأخيه ما يحب لنفسه."

ترجمة معنى الحديث إلى اللغة الأردية

حضرت انس ﷛ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ "تم میں سے کوئی شخص کامل ایماندار نہیں بن سکتا جب تک کہ وہ اپنے بھائی کے لئے وہی کچھ پسند کرے جو اپنی ذات کے لئے پسند کرتا ہے-"

# تاج محل

تاج محل دنیا کے سات **عجوبوں میں** سے ایک ہے- اسے شاہ جہاں **نے** اپنی بیگم ممتاز محل کی یاد میں **بنوایا تھا**- بادشاہ شاہ جہاں ایک **مغل** بادشاہ تھے- انکی بیگم ممتاز محل کی جوانی میں بھی وفات ہو گئی تھی **جس سے** وہ بہت رنجیدہ رہا کرتے تھے- وہ ممتاز کی یاد میں ایک مقبرہ بنانا **چاہتے تھے** جو صدیوں تک ان کا اور ان کی بیگم کا نام زندہ رکھے- کہتے ہیں ممتاز محل بہت **ہی** خوبصورت تھیں- بادشاہ نے ان کی یاد میں ایک **خوبصورت** مقبرہ بنوایا- **یہ** مقبرہ کوئی عام مقبرہ نہیں ہے- یہ ایک **بڑی** شاندار عمارت ہے جسے بننے میں پورے اکیس سال لگے- بیس ہزار **مزدوروں اور کاریگروں** نے اسے بنایا- مزدور دور **راجستھان سے** سفید سنگ مرمر کے پتھروں کو ڈھوتے رہے، اور کاریگر ان پتھروں کو تراشتے رہے-